Vol :19

MADRASA-TUL-QAAIM (A.S.)

مدرسۃ القائم

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

DISTANCE LEARNING RELIGIOUS EDUCATION

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

عِلم کو لکھ کر قید کرلو۔۔

(بحار الانوار، جلد ۷۴)

جب علم حاصل ہو جائے تو عمل کرو۔۔

(نہج البلاغہ)

## اللہ کس شخص کو دشمن رکھتا ہے۔؟

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ------------------

اللہ تعالیٰ ہر بداخلاق، مُتکبّر، بدزبان
اور بازاری قسم کے شخص کو دشمن رکھتا ہے
جو رات کو مُردار بنا پڑا رہتا ہے
اور دن کو گدھے کی مانند کام میں لگا رہتا ہے
دنیا کا تو عَالِم ہوتا ہے
لیکن آخرت سے بے خبر ہوتا ہے۔۔

---------------- (میزان الحکمت جلد ۱، حدیث نمبر 1764)

امام محمد باقرؑ نے فرمایا

اللہ تعالیٰ بدعمل، بدزبان شخص
کو دشمن رکھتا ہے۔۔ (بحار الانوار جلد 78 صفحہ 176)

حضرتِ عیسیٰؑ نے فرمایا:



اگر کوئی شخص یہ دیکھے کہ ایک (خطرناک)
سانپ اُس کے کسی (مومن) بھائی
کی طرف لپک رہا ہے اور اُسے کاٹنے والا ہے
پھر بھی یہ شخص اپنے اُس بھائی کو ہوشیار نہ کرے
یہاں تک کہ وہ سانپ اُسے (کاٹ کر) مار ڈالے
تو یہ شخص اُس کے خون سے بری الذمّہ نہیں قرار دیا جاسکتا

## اُسی طرح

اگر کوئی شخص اپنے (مومن) بھائی کو دیکھے
کہ وہ گناہ کر رہا ہے
اور اُسے گناہ کے انجام سے خبردار نہ کرے
یہاں تک وہ گناہ میں ڈوبتا چلا جائے
تو یہ شخص بھی اُس کے گناہ میں شریکِ جُرم قرار دیا جائے گا۔

کتاب: گفتارِ انبیاءؑ ............ آقائے محمد مہدی تاج لنگرودیؒ

## ہماری دیگر مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- معرفتِ امامِ زمانہؑ
- دنیا و آخرت کی سو پریشانیوں کا حل
- حرام نگاہ
- مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج
- کردار سازی (حصہ اوّل)
- مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- تربیتِ اولاد کے سنہری اصول
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- بیٹی اللہ کی رحمت
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- سامانِ سفرِ آخرت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- آئینہ
- دوستی
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- ثواب وضو
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- محبت (دین محبت ہے، محبت دین)
- کردار سازی (حصہ اوّل) [انگلش ترجمہ]
- کردار سازی (حصہ دوم)
- بعد میرے......مرنے کے ، کام یہ ہیں......کرنے کے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ............ ۱۹

- DVD ...... عراق کی زیارات کا آنکھوں دیکھا حال
- DVD ...... قومی غلطیاں
- DVD ...... تشہد میں شہادتِ ثالثہ پڑھنے کی رَد پر دلائل
- DVD ...... کام کی باتیں


**مدرسۃ القائمؑ**

A-46 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 021-6366644, 0334-3102169, 0333-2136992

ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

madrasatulqaaim@hotmail.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

## جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صَرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی۔۔

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلو تہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات
☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِؐ خداوآئمہؑ کے متعلق معلومات اورانکی سیرت

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل

☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ رسولِؐ خداوآئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ بعض کتابچوں میں CreativeWriting



تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اورنوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اوربچوں کی مدد کرکے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اورامامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مُمد ومعاوّن ہوں گے کہ جوعلم ومعرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ مدرسۃ القائم علیہ السلام






حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جوشخص اپنے گھر کے دروازے کے بیرونی حصّہ پر

**بَسُمِ اللهِ الرَّحُمٰنِ الرَّحِيُمِ**

لکھے تو وہ ہلاکت سے محفوظ رہے گا۔ (مفاتیح الغیب علامہ مجلسیؒ)

## تصویری فقہی مسائل

جوابات صفحہ 19 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

1



یہ میّت آیت اللہ فاضل لنکرانیؒ کی ہے۔
بتایئے کون سے امامِ معصومؑ کو ایسا کفن دیا گیا تھا جس پر پورا قرآن تحریر تھا۔؟

2



بتایئے خلافِ قانون بجلی چوری کرنا کیسا عمل ہے۔؟

3



بتایئے کیا پاؤں کو کسی بلند جگہ پر رکھ کر اُس کا مسح کیا جا سکتا ہے۔؟

4



بتایئے کیا میّت کی پیٹھ کو قبر کی دیوار سے لگا کر قبلہ رُخ کرنا واجب ہے۔؟

5



قنوت پڑھنے کے بعد ہاتھوں کو چہرے پر پھیرنا کیسا عمل ہے۔؟



## مقدّس مقام پہچانیئے

جواب صفحہ 17 پر ملاحظہ کیجئے۔۔



بتایئے کونسے امام معصومؑ کی ضریحِ مبارک کے اطراف مخصوص فاصلے میں مسافر کو اختیار ہے کہ 4 رکعتی نماز کو چاہے تو قصر کرکے پڑھے یا پوری 4 رکعت۔؟




حضرت امام علی علیہ السلام نے فرمایا

**کمسِنی میں علم حاصل کرو تا کہ بڑے ہو کر سرداری کرو۔۔**

(کتاب: علم وحکمت......آقائے ری شہری)

## بتائیے یہ کون سا بابرکت پتھر ہے۔؟

1۔ جس کو پہننے سے سکونِ قلب اور مستقل مزاجی پیدا ہوتی ہے۔

2۔ غصّہ کم ہوجاتا ہے۔ 3۔ سحر و جادو کے اثرات زائل ہوجاتے ہیں۔

4۔ دل نرم ہوجاتا ہے۔ 5۔ پریشانیاں دور ہوتی ہیں۔



6۔ ناگہانی موت سے بچاتا ہے۔

7۔ فقر و فاقہ دور ہوجاتا ہے۔

8۔ یہ وہ پہلا پتھر ہے جس نے خدا کی وحدانیت، رسولؐ کی رسالت اور حضرت علیؑ کی امامت کا اقرار کیا۔

9۔ اِسکو پہننے والے کی دُعائیں قبول ہوتی ہیں۔

10۔ اِسکے پہننے والے کی نماز 40 درجہ بلند ہوجاتی ہے۔

جواب صفحہ 14 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

مجھے تعجب ہے اُس شخص پر جو دنیا کی تمنّا رکھتا ہے جبکہ موت اُس کی تلاش میں ہے۔۔

([illegible])





## امام خمینیؒ کے پوتے کی آیت اللہ سیستانی کی نواسی سے شادی

امام خمینیؒ کے پوتے حجۃ الاسلام سیّد علی خمینی کی شادی جولائی 2008 میں آیت اللہ سیستانی کی نواسی کے ساتھ نجفِ اشرف میں انجام پائی۔

آیت اللہ سیستانی نے یہ نکاح خود پڑھا۔

سیّد علی خمینی کی زوجہ، آیت اللہ سیستانی کے داماد حجۃ الاسلام جواد شہرستانی کی بیٹی ہیں جو کہ ایران میں آیت اللہ سیستانی کے وکیلِ خاص ہیں۔۔



حجۃ الاسلام علی خمینی | حجۃ الاسلام یاسر خمینی | حجۃ الاسلام حسن خمینی



حجۃ الاسلام علی خمینی کی بچپن کی تصویر امام خمینیؒ کے ساتھ



رہبرِ معظّم سیّد علی خامنہ ای | حجۃ الاسلام جواد شہرستانی

# یہ عظیم شہر پہچانیئے



✧ یہ وہ شہر ہے جس کے متعلق حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ :
جو ظالم و جابر بھی اس کے بارے میں کوئی بُرا اِرادہ کرتا ہے خدا اُسے ایسا پگھلا دیتا ہے جیسے پانی میں نمک پگھل جاتا ہے ۔ (بحارالانوار)

✧ ایک اور روایت میں حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے اس شہر کے رہنے والوں کے بارے میں فرمایا: کہ اِس شہر کے رہنے والوں پر خدا کا سلام ہو یہاں کے لوگ فقہاء ، علماء اور بافہم ہیں ۔ (بحارالانوار)

✧ امام موسیٰ کاظمؑ نے اس شہر کے ایک دور کے متعلق فرمایا کہ: (اس شہر والوں میں سے) ایک شخص لوگوں کو حق کی طرف بلائے گا، گروہ اُس کے پاس جمع ہو جائیں گے جو فولاد کی مانند ہوں گے ... وہ جنگ سے نہیں اُکتائیں گے ۔ (بحارالانوار)

✧ آئمہؑ نے اس شہر کو اپنا حرم قرار دیا ہے ۔

✧ جنّت کے 8 دروازے ہیں جس میں سے ایک اہلِ قم کیلئے ہے ۔ (حضرت امام علی رضاؑ)

✧ (اس شہر) کے رہنے والے ہمارے قائمؑ کے ناصر و مددگار اور ہمارے حق کے مبلّغ ہیں ۔۔ (حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام)

جواب صفحہ 21 پر ملاحظہ کیجئے ۔۔



☆ فضائل و مصائبِ محمدؐ و آلِ محمد علیہم السلام نمکِ منبر ہیں ۔۔
(آیت اللہ مجتہدی تہرانیؒ)

## امامِ زمانہؑ

**سوال** وہ کونسے امام معصومؑ تھے جو نمازِ ظہر کی تعقیبات میں امام مہدیؑ کے لئے کامل ترین دعا کیا کرتے تھے؟

جواب: حضرت امام جعفر صادقؑ ۔

**سوال** ظہور کے بعد عام لوگوں کے ساتھ اور اپنے کارکنوں کے ساتھ حضرت امامِ زمانہؑ کا کیا رویّہ ہوگا ؟

جواب: حضرتِ حجتؑ عام لوگوں پر بہت مہربان ہوں گے اور اپنے کارکنوں پر بہت سے کاموں کی انجام دہی میں سخت ہوں گے ۔

**سوال** امامِ زمانہؑ کی سیرت ، معصومینؑ میں سے کس معصومؑ کی سیرت کے سب سے زیادہ مشابہ ہے؟

جواب: حضرت رسولِ خداؐ ۔

**سوال** حضرت امامِ زمانہؑ ظہور کے بعد کس چیز کی مدد سے یہودیوں کو اسلام لانے کے لئے قائل کریں گے ؟

جواب: آپؑ توریت کے اصل نسخوں کو شام کے پہاڑوں سے نکال کر انہیں اسلام کے لئے قائل کریں گے ۔

**سوال** روایات میں حضرت آدمؑ سے لے کر امام زمانہؑ کے ظہور تک کس فتنہ کو سب سے بڑا فتنہ قرار دیا گیا ہے؟

☆ علماء فرماتے ہیں کہ طالبِ علموں کو روزانہ کم از کم ایک بار زیارتِ جامعۂ صغیر ضرور پڑھنی چاہیئے۔۔

**جواب:** دجّال کے فتنہ کو۔

**سوال** روایات میں زمانۂ غیبتِ امامِ زمانہؑ میں سب سے افضل ترین عمل کس کو قرار دیا گیا ہے؟

**جواب:** حضرت امامِ زمانہؑ کے ظہور کا انتظار کرنے کو۔

**سوال** امامِ زمانہؑ کے حوالے سے وہ کونسی دعا ہے جو خاص طور پر 4 موقعوں عیدِ فطر، عیدِ قربان، عیدِ غدیر اور روزِ جمعہ پڑھنے کی بہت تاکید ہے؟

**جواب:** دُعائے ندبہ۔

**سوال** بتایئے یوسفِ زہرؑا کس امام معصومؑ کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** امامِ زمانہؑ کو۔

**سوال** حضرت عیسیٰؑ کا امام زمانہؑ کے پیچھے نماز پڑھنے کا واقعہ کس جگہ پیش آئے گا؟

**جواب:** القُدس (فلسطین میں)۔

**سوال** وہ کونسا سورہ ہے جس کی مسلسل تلاوت فتنۂ دجّال سے محفوظ کرتی ہے؟

**جواب:** سورۂ کہف۔

**سوال** امامؑ کی غیبت کے دِنوں میں اُن کی تنہائی کے انیس وجلیس کون ہیں؟

**جواب:** حضرت خضرؑ۔

**سوال** امامِ زمانہؑ اور امام جوّادؑ میں کیا مشابہت ہے؟

**جواب:** دونوں اپنے والد کی اکلوتی اولاد ہیں اور اُن کا کوئی بھائی نہیں ہے۔



☆ علمائے باعمل یا مراجع کی غیبت دراصل امام زمانہؑ کی غیبت کی طرح ہے اور خدا کی سخت ناراضگی کا سبب ہے۔۔ (آیت اللہ حجت کوہ کمریؒ)

**سوال** امام زمانہؑ کا شاعر کس شخص کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** ابن الحرومی۔

**سوال** امام حسن عسکریؑ کے غسل وکفن و دفن کے فرائض امام زمانہؑ کے کونسے نائب نے انجام دیئے؟

**جواب:** پہلے نائب عثمان ابن سعیدؒ نے۔

**سوال** بتایئے امامِ زمانہؑ میں حضرت آدمؑ و نوحؑ میں کیا مشابہت ہے؟

**جواب:** طولِ عمر۔

**سوال** امامِ زمانہؑ کے چار نائبین میں کون سے نائب ایرانی تھے؟

**جواب:** حسین ابنِ روحؒ۔

**سوال** زیارتِ آلِ یٰسینؑ کس امام معصومؑ سے مروی ہے؟

**جواب:** امامِ زمانہؑ سے۔

**سوال** اُس مشہور زیارتِ امام حسینؑ کا کیا نام ہے جو امامِ زمانہؑ سے مروی ہے؟

**جواب:** زیارتِ ناحیہ۔

## معلوماتِ عامہ

**سوال** مومنِ آلِ فرعون کس عظیم شخصیت کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** حضرت حزقیلؑ۔

☆ علماء فرماتے ہیں کہ اُستاد کی بے احترامی، بلکہ احترام میں کمی بلکہ اُستاد سے بدگمانی سے بھی علم میں برکت ونورانیت ختم ہوجاتی ہے۔۔

**سوال** "تقیّہ میرا دین ہے اور میرے آباؤ اجداد کا دین ہے"۔ یہ حدیث کس امامؑ سے مروی ہے؟

جواب: حضرت امام محمد باقرؑ سے۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ تقیہ پرانے زمانے میں ہوتا تھا اب یہ دور تقیہ کا نہیں ہے؟

جواب: یہ بات غلط ہے اور تقیہ کا حکم ویسے ہی برقرار ہے۔

**سوال** مصر کی مشہور یونیورسٹی جامعۃ الازہر کے کس وائس چانسلر نے شیعوں کے مسلمان ہونے کا باقاعدہ فتویٰ جاری کیا تھا؟

جواب: شیخ محمود شلتوت۔

**سوال** کیا 'اعتکاف' عورتیں بھی کرسکتی ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا عورتیں اعتکاف گھر میں کرسکتی ہیں؟

جواب: گھر میں اعتکاف کی کوئی شرعی حیثیت نہیں۔

**سوال** کیا کسی امام بارگاہ میں اعتکاف کیا جاسکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا اعتکاف میں باتیں کرنا، سونا، مطالعہ کرنا وغیرہ جائز ہے؟

جواب: جی ہاں جائز ہے۔

**سوال** وہ کونسا فرقہ ہے جس کے مطابق رمضان کا مہینہ ہمیشہ 30 دن کا ہوتا ہے؟

جواب: بوہرہ فرقہ۔



☆ آیت اللہ سیستانی بحث میں احتیاط واحترام کے بہت قائل ہیں خواہ مخاطب کمزور اور بے بنیاد دلائل ہی کیوں نہ دے رہا ہو۔۔

**سوال** وہ کون سا غیر شیعہ فرقہ ہے جس کی اذان شیعوں کی طرح ہے؟

جواب: بوہرہ فرقہ۔

**سوال** بوہرہ حضرات کتنی قسم کی زکوٰۃ کے قائل ہیں؟

جواب: 6 قسم کی۔

**سوال** بوہرہ فرقے والے اپنے اماموں کے جانشینوں کو کیا کہتے ہیں؟

جواب: داعی کہتے ہیں۔

**سوال** بوہرہ فرقہ والوں کا نمازِ جمعہ کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب: وہ نمازِ جمعہ کا یکسر انکار کرتے ہیں۔

**سوال** بوہریوں کی نماز کا اختتام کس طرح ہوتا ہے؟

جواب: وہ رسولِؐ خدا ، مولا علیؑ اور حضرت فاطمہؑ اور اپنے 21 اماموں کا نام لیتے ہیں۔

**سوال** بوہری فرقے کی دُعاؤں کی کتاب کا کیا نام ہے؟

جواب: صَحِیفَۃُ الصَّلٰوۃ۔

**سوال** بوہرہ فرقے میں مہر کی رقم کتنی مقرر کی جاتی ہے؟

جواب: 11 روپے۔

**سوال** وہ کونسا پتھر ہے جسے میّت کے منہ میں رکھا جاتا ہے؟

جواب: عقیق۔

☆ میں رات کی ابتداء سے جو مطالعہ میں مشغول ہوتا اور پھر سر اُٹھاتا تو دیکھتا کہ سپیدۂ سحر نمودار ہوگیا اور رات گزرنے کا احساس بھی نہ ہوتا تھا۔
(آیت اللہ حسین بروجردیؒ)

# روزہ کے مسائل

**سوال** صحیح اور غلط پر نشان لگایئے۔

۱۔ کیا چند لوگوں کا فطرہ ایک ہی مستحقِ فطرہ کو دیا جاسکتا ہے؟ (✓)

۲۔ کیا یہ بات صحیح ہے کہ فطرے کے لئے نکالے گئے پیسوں کو تبدیل کرنا جائز نہیں ہے۔ (✓)

۳۔ روزہ میں اگر خون کا عطیہ دینا کمزوری کا باعث ہو تو یہ عمل مکروہ ہے۔ (✓)

۴۔ روزے میں دانتوں کا علاج کروانا جائز ہے چاہے معلوم ہو کہ خون نکلے گا۔ (✓)

۵۔ اگر کوئی روزہ میں بھول کر کچھ کھا پی رہا ہو تو اُسے بتانا ضروری ہے کہ تمہارا روزہ ہے۔ (✗)

**سوال** اگر کسی کو یہ پتہ ہو کہ روزہ میرے لیے بہت نقصان دہ ہے پھر بھی وہ روزہ رکھ کر پورا کرلے تو کیا روزہ مانا جائے گا۔

جواب: روزہ صحیح نہ ہوگا اور بعدِ رمضان اُس کی قضا ضروری ہے۔

**سوال** غیر سیّد، اگر غلطی سے سیّد کو فطرہ دے دے تو کیا کرے؟

جواب: اگر ممکن ہو تو اس سے واپس لے لے ورنہ الگ پیسوں سے دوبارہ فطرہ نکالے۔

**جواب : کون سا پتھر؟** ---------------- عقیق



☆ ظاہر کی دُرستگی باطن کی صحت کا پتہ دیتی ہے۔

**سوال** کیا یہ صحیح ہے کہ بعض مراجع نے روزہ دار کے لئے خوشبودار پھول سونگھنا مکروہ قرار دیا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر کوئی دورانِ سفر مر جائے تو اس کے سفر کے ایّام کے روزوں کی قضا کروانا ضروری ہے۔

جواب: جی نہیں۔

# اصحابِ معصومینؑ

## جنابِ فضہؑ

**سوال** بتایئے حضرت فضہؑ کا حضرت رسولِ خداؐ کی خدمت میں آنے سے پہلے کیا نام تھا؟

جواب: نوبیہ۔

**سوال** روایات کے مطابق حضرتِ فضہؑ کون سے خاص فن میں ماہر تھیں؟

جواب: کیمیا گری (chemistry)۔

**سوال** بتایئے وہ کونسا سورہ ہے جو اہلِ بیتؑ کی شان میں نازل ہوا جس میں حضرت فضہؑ بھی شریک تھیں؟

جواب: سورۂ هَل اتٰی ۔

**سوال** بتایئے اِسی سورۂ هل اتٰی میں لفظ فضّہ کتنی بار آیا ہے؟

جواب: 3 بار۔

☆ رزقِ حرام کِھلا کر نیک اولاد کی توقع کرنا دیوانے کا خواب ہے۔۔

**سوال** حضرت فضہؑ کا عقد بعدِ وفاتِ حضرت فاطمہؑ ، امیرالمومنینؑ نے کس سے کیا؟

جواب: غلام ثعلبہ سے۔

**سوال** ثعلبہ کے انتقال کے بعد حضرت فضہؑ کا عقد کس سے ہوا؟

جواب: سلیک سے جس سے اُن کے 4 بیٹے اور ایک بیٹی پیدا ہوئی ۔

**سوال** حضرت فضہؑ نے کتنے سال فقط قرآن کے کوئی کلام نہ کیا؟

جواب: 22 سال۔

**سوال** حضرت فضہؑ کی اُس نواسی کا نام بتایئے جو اپنے زہد و عبادت میں سب سے زیادہ مشہور تھیں؟

جواب: شکیلہ۔

**سوال** حضرت فضہؑ کی قبرِ مبارک کہاں ہے؟

جواب: شام کے قبرستان بابُ الصّغیر میں۔

**سوال** بتایئے حضرت زینب سلام اللہ علیہا کی شہادت کے بعد اُن کے غسل و کفن کے فرائض کس شخصیت نے انجام دیئے؟

جواب: حضرت فضہؑ نے۔

## تاریخ

**سوال** حضرت علی اصغرؑ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب: عبداللہ، لیکن آپ علی اصغرؑ کے نام سے مشہور ہوئے۔



☆ آیت اللہ حسین بروجردیؒ تاجروں سے کہتے تھے کہ تجارتی معاملات میں استخارہ نہ کیا کریں کیونکہ نقصان کی صورت میں خدا پر توکّل اور یقین کمزور پڑ سکتا ہے۔۔

**سوال** بتایئے وہ کونسی نہر ہے جس کا پانی تمام پانیوں کا سردار ہے؟

جواب: نہرِ فرات۔

**سوال** بتایئے ہر رات دریائے فرات میں کس جگہ کی خوشبو ملائی جاتی ہے؟

جواب: روایات میں جنت کی خوشبو ملانے کا ذکر ہے۔

**سوال** روایت کے مطابق جو دریا خود حضرت جبرئیلؑ نے کھود کر جاری کئے ہیں اُن میں سے کم از کم 3 کے نام بتایئے؟

جواب: دریائے فرات ، دریائے دجلہ اور دریائے نیل۔

**سوال** بتایئے وہ کونسے امامؑ تھے جنھوں نے سب سے پہلے خاکِ شفاء پر سجدہ کرنا شروع کیا؟

جواب: حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے۔

**سوال** عراق میں وہ کونسی مسجد ہے جہاں مسجد بننے سے پہلے حضرت ادریسؑ اور حضرت ابراہیمؑ کا گھر ہوا کرتا تھا؟

جواب: مسجدِ سہلہ۔

**سوال** امام زمانہؑ کے دور میں جو مسجد کوفے میں تعمیر ہوگی اُس کے کتنے دروازے ہوں گے؟

جواب: 1000 دروازے۔

**جواب : مقدّس مقام پہچانیئے**

امام حسین علیہ السلام کی ضریحِ مبارک کے اطراف میں (یعنی حائرِ حسینیؑ میں)

☆ علمِ فقہ کے بغیر عبادت کرنے والا اس گدھے کی مانند ہے کہ جو اپنی کھونٹی پر بندھا چکر لگا رہا ہو لیکن اپنے مقصد تک نہ پہنچ سکے۔

# فقہی مسائل

**سوال** کیا غسلِ جمعہ کر کے وضو کے بغیر نماز پڑھی جا سکتی ہے؟

جواب: امام خمینیؒ + آیت اللہ خامنہ ای ...... نہیں پڑھ سکتے وضو کرنا ہوگا۔

آیاتِ عظّام خوئیؒ + سیستانی + زنجانی + وحیدِ خراسانی ...... پڑھ سکتے ہیں۔

**سوال** ''علم کے بغیر فتویٰ نہ دینا ورنہ ملائکہ کی لعنت کے مستحق ٹھہرو گے''۔ یہ حدیث کس معصومؑ کی ہے؟

جواب: رسولِ خداؐ۔

**سوال** امام محمد باقرؑ اپنے زمانے میں لوگوں کو اپنے کس صحابی سے مسائلِ فقہ دریافت کرنے کا حکم دیتے تھے؟

جواب: حضرت ابان بن تغلبؒ سے۔

**سوال** حضرت امام جعفر صادقؑ لوگوں کو اپنے کس صحابی سے دینی مسائل کے دریافت کرنے کا حکم دیتے تھے؟

جواب: حضرت ابوبصیرؒ۔

**سوال** امام علی رضاؑ لوگوں کو اپنے کس صحابی سے دینی احکام سیکھنے کا حکم دیتے تھے؟

جواب: حضرت یونس ابن عبدالرحمٰنؒ۔

**سوال** کیا ایک مجتہد اپنے سے علم میں بڑے مجتہد کی تقلید کر سکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔



☆ محدث نعمت اللہ جزائریؒ نے آنکھیں خراب ہونے پر تمام آئمہؑ کی قبور کی مٹی کو سُرمہ بنا کر آنکھوں میں لگایا اور بینائی بحال ہوگئی۔

**سوال** عدّۃ الاصول میں یہ قول کس عظیم عالمِ دین کا ہے کہ: ''میں نے شیعوں کو امام علیؑ کے زمانے سے آج تک ہمیشہ اسی طرح دیکھا ہے کہ وہ فقہاء کے پاس جا کر احکام وعبادات کے بارے میں سوال کرتے ہیں اور یہ بزرگ فقہاء بھی اُنہیں جواب دیتے ہیں اور فتویٰ پر عمل کا راستہ بتاتے ہیں''۔

جواب: شیخ طوسیؒ۔

**سوال** اگر فقہاء کے فتوؤں میں اختلاف ہو تو امام صادقؑ نے (وسائل الشّیعہ میں) تقلید کے حوالے سے ہماری کیا ذمّہ داری بتائی ہے؟

جواب: امام صادقؑ نے اِس کا یہ حل فرمایا ہے کہ: ''ان میں سے جو اَعلَم ہو اور زیادہ متّقی ہو اُسکی طرف رجوع کرو''۔

**سوال** کیا اولاد کے لئے ضروری ہے کہ اُس کے والدین جسکی تقلید میں ہوں وہ بھی اُن ہی کی تقلید کرے؟

جواب: جی نہیں یہ لازم نہیں ہے ہر شخص اپنی تحقیق کر کے تقلید کرے۔

**سوال** بتایئے مدینہ میں امام جعفر صادقؑ نے جو مدرسہ قائم کیا تھا اُس میں کتنے طالبِ علم علم حاصل کیا کرتے تھے؟

جواب: 4000۔

**جوابات : تصویری مسائل**

1 امام موسیٰ کاظمؑ

2 جائز نہیں ہے

3 جی ہاں

4 جی ہاں کیونکہ میّت کو قبر کی زمین پر چت لٹانا حرام ہے

5 مکروہ ہے

☆ آیت اللہ سیستانی فتویٰ دینے میں تاریخ پر بہت گہری نظر رکھنے کے قائل ہیں۔۔

**سوال** موجودہ زندہ مراجع میں سے کسی ایسے مرجع کا نام بتائیے جو احتیاطِ واجب میں دوسرے مرجع کی طرف رجوع کی اجازت نہیں دیتے؟

جواب: آیت اللہ شُبیری زنجانی۔

## نماز کے فقہی مسائل

**سوال** کیا واجب نمازوں کے نافلہ کی قضاء پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب: اگر وقت پر نہ ادا کئے جائیں تو مستحب ہے کہ قضاء کی جائے۔

**سوال** کیا نمازِ عشاء کی دو رکعت نافلہ جو بیٹھ کر پڑھی جاتی ہیں، اُسے کھڑے ہوکر ایک رکعت کے طور پر پڑھا جاسکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا نافلہ یا مستحب نمازوں میں الحمد کے بعد دوسرا سورہ پڑھنا ضروری ہے؟

جواب: ضروری نہیں البتہ اگر کسی نماز میں کوئی خاص سورہ یا خاص آیت پڑھنا ہو تو وہ پڑھی جائے۔

**سوال** مستحب نمازوں میں کسی مخصوص سورہ کو پڑھنے کے لئے قرآن کو ہاتھ میں اُٹھا کر دیکھ کر پڑھ سکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** مستحب نمازوں کو بلند آواز سے پڑھنا چاہیئے یا آہستہ آواز میں؟

جواب: اختیار ہے دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔



☆ بہترین مصروفیت ومشغلہ بچوں کی تربیت ہے۔۔

**سوال** کیا مستحب نمازیں بغیر کسی مجبوری کے بھی بیٹھ کر پڑھی جاسکتی ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** نمازِ عصر کے 4 رکعت نافلہ کے بجائے 2 رکعت بھی پڑھے جاسکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا نمازِ غفیلہ، نافلۂ مغرب کی جگہ پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب: نمازِ غفیلہ، نافلۂ مغرب کی جگہ نہیں لے سکتی (البتہ تداخل جائز ہے)

**سوال** کیا نمازِ شب میں نمازِ شفع اور نمازِ وِتر کو جمع کیا جاسکتا ہے؟ یعنی دونوں ملا کر 3 رکعت پڑھی جائیں اور نماز کے آخر میں ایک سلام پر دونوں نمازیں ختم کی جائیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا یہ جائز ہے کہ نافلہ نمازوں میں اَلحمد کے بعد مکمل سورہ پڑھنے کی بجائے کسی سورہ کی چند آیات مستحب کی نیت سے پڑھی جائیں؟

جواب: جائز تو ہے مگر بہتر ہے کہ ایک مکمل سورہ ہی پڑھا جائے۔

**سوال** کیا نماز میں سورہ حمد کی بسم اللہ پڑھنے سے پہلے اعوذ باللہ پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر کوئی تشہد میں درود پڑھنے کے بعد عَجِّلْ فَرَجَهُمْ پڑھے تو کیا صحیح ہے؟

جواب: کوئی حرج نہیں ہے البتہ مستحب ہے کہ تشہد کے بعد وَتَقَبَّلْ شَفَاعَتَهُ وَارْفَعْ دَرَجَتَهُ پڑھے۔

**جواب : عظیم شہر پہچانیئے** ------------- شہرِ قم ، ایران

☆ آئمہؑ کے پاس تمام انبیاءؑ و ملائکہ کے علوم موجود ہیں۔ ہر شبِ جمعہ بلکہ ہر روز اور ہر گھڑی اور ہر آن اُن کے علوم میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔۔(بحارالانوار)

**سوال** اگر سجدہ میں پاؤں کے انگوٹھوں کے علاوہ کچھ اور اُنگلیاں بھی زمین پر لگی ہوئی ہوں تو کیا نماز پر کوئی فرق پڑتا ہے؟

جواب: جی نہیں نماز صحیح ہے۔

**سوال** اگر سَر کے چند بال پیشانی اور سجدہ گاہ کے درمیان آجائیں تو کیا سجدہ صحیح ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر امام جماعت کسی عُذر کی وجہ سے تیمّم سے نماز پڑھ رہا ہو تو کیا اُس کے پیچھے نماز پڑھی جا سکتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

## متفرق فقہی مسائل

**سوال** اگر ماں باپ کسی کی غیبت کر رہے ہوں تو کیا اُنہیں روکنا ضروری ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا نہاتے وقت کسی سورہ کی تلاوت کی جا سکتی ہے؟

جواب: کوئی حرج نہیں۔

**سوال** کیا جانور ذبح کرنے والے کے لئے خود بھی رو بہ قبلہ ہونا ضروری ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا وضو میں بہت زیادہ پانی بہانا اِسراف ہے؟

جواب: جی ہاں۔



☆ سب آئمہؑ خدا ہی کی راہ میں شہید ہوئے مگر امام جوادؑ راہِ علم کے شہید ہیں، آپؑ کے علم و فضل سے حسد کر کے لوگوں نے آپؑ کو شہید کیا۔۔(آیت اللہ بہجتؒ)

**سوال** کیا وضو میں پانی کا اِسراف کرنے سے وضو باطل ہو جاتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** وضو میں کتنا پانی خرچ کرنا چاہیئے؟

جواب: مستحب ہے کہ وضو کا پانی تقریباً 3 پاؤ ہو (ایک مُد)۔

**سوال** غسل کے لئے کتنا پانی ہونا چاہیئے؟

جواب: مستحب ہے کہ غسل کا پانی ایک صاع ہو (یعنی تقریباً 3 کلو) اِس سے زیادہ بھی خرچ ہو سکتا ہے مگر بہتر ہے کہ پانی کم خرچ کیا جائے۔

**سوال** کیا مچھلی کے شکار کے لئے شکار کرنے والے کا مسلمان ہونا ضروری ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا بچے کے عقیقے کا گوشت اُس کے والدین کھا سکتے ہیں؟ آقائے سیستانی کے فتویٰ کے تحت جواب دیجئے؟

جواب: جی ہاں مگر ماں کے لئے خاص مکروہ ہے کہ وہ نہ کھائے، البتہ جائز ہے۔

**سوال** جادو کرنا اور کرانا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام۔

**سوال** طوطے کا فضلہ (پیشاب و پاخانہ) پاک ہے یا نجس؟

جواب: آقائے سیستانی کے نزدیک پاک ہے۔

**سوال** آقائے سیستانی کے فتویٰ میں پرندوں کا فضلہ پاک ہے یا نجس ہے؟

جواب: پاک ہے۔

> ☆ آنکھوں میں کسی خرابی پر جب ڈاکٹروں نے امام خمینیؒ کو قرآن و مفاتیح الجنان پڑھنے سے منع کر دیا تو فرمایا یہ آنکھیں اِنہیں کاموں کے لئے تو مجھے چاہئیں ورنہ اِن کا کیا فائدہ۔؟

**سوال** کیا والدین کسی ضرورت پڑنے پر اولاد کی اجازت کے بغیر اُن کے پیسے کو اِستعمال کر سکتے ہیں؟

**جواب:** اگر اجازت نہ ہو تو جائز نہیں ہے۔

**سوال** اگر کسی نے ہمارے پاس اَمانتاً کوئی چیز رکھوائی اور وہ ہم سے گُم ہو جائے تو کیا وہ شخص ہم سے اُس چیز کا مطالبہ کر سکتا ہے؟

**جواب:** اگر ہم نے اس کی حفاظت میں کوتاہی یا لاپرواہی سے کام لیا ہو تو وہ مطالبہ کر سکتا ہے۔

**سوال** سڑکوں اور گلیوں میں لگے ہوئے درختوں کے پھل کھانے کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** اگر وہ کسی شخص کی ملکیت نہ ہوں تو جائز ہے۔

**سوال** کسی کے گھر کے باہر نکلے ہوئے درخت کی شاخوں سے پھل توڑ کر کھانا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** احتیاطِ واجب کے طور پر جائز نہیں ہے (آقائے سیستانی)۔

**سوال** قسطوں پر سامان خریدنے اور بیچنے کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔

**سوال** مسلمانوں کے بازار سے ذبح شدہ مرغیاں یا گوشت خرید کر کھانا کیسا ہے جبکہ معلوم نہ ہو کہ صحیح ذبح بھی کیا گیا تھا یا نہیں؟

**جواب:** جائز ہے۔



> اگر علم حاصل کرتے گئے اور خود کو اخلاق سے آراستہ نہ کیا تو جب تم آیت اللہ بنو گے تو تمہارا نفس آیت اللہ العظمیٰ بن چکے گا۔۔
> (آیت اللہ مجتہدی تہرانیؒ کا طالب علموں سے خطاب)

**سوال** کیا مَردوں کے لئے عورتوں کے میک اَپ کا سامان بیچنا جائز ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔

**سوال** جبکہ کمپیوٹر کو اچھے اور بُرے دونوں طرح استعمال کیا جاتا ہے تو اس کا دوسروں کو بیچنا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔ البتہ حرام کاموں میں استعمال کرنا حرام ہے۔

**سوال** اگر معلوم ہو کہ فلاں شخص خمس نہیں دیتا تو اُس کے گھر کا کھانا کھانا کیسا ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔

**سوال** بے نمازی کے گھر دعوت میں جانا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** جائز ہے مگر اُسے نماز کا حکم دینا چاہیئے۔

**سوال** بیٹی کی شادی میں جہیز کے لئے آہستہ آہستہ جمع کئے گئے پیسوں پر کیا خمس دینا ہوگا؟

**جواب:** جی ہاں۔

## حج

**سوال** بار بار حج کرنے کا کیا فائدہ روایات میں ذکر ہوا ہے؟

**جواب:** سوئے خاتمہ سے بچاتا ہے (یعنی مرتے وقت اُس کا ایمان سلامت رہے گا)۔

**سوال** اگر کوئی شخص دورانِ حج مر جائے تو اُسے کیا فائدہ حاصل ہوگا؟

**جواب:** وہ بلا حساب و کتاب جنت میں داخل ہوگا۔

☆ حرام کے اثرات نسلوں میں آشکار ہوتے ہیں۔۔(امام رضاؑ)

**سوال** بتائیے مندرجہ ذیل میں سے کونسے کام ایسے ہیں جن کی وجہ سے اِستطاعت حاصل ہونے کے باوجود حج کو ٹالا جا سکتا ہے؟

جواب:

۱۔ یہ سوچنا کہ ابھی خدا کی طرف سے حج کا بلاوا نہیں آیا ہے۔ (×)

۲۔ پہلے والدین کو حج کروادیں پھر خود حج کریں گے۔ (×)

۳۔ بیوی/شوہر کو بھی ساتھ لے جانا ہے اور اس کے پیسے ابھی نہیں ہیں۔ (×)

۴۔ پہلے ہم نماز و روزہ کے تو عادی ہوجائیں پھر حج کی باری آئے گی۔ (×)

۵۔ حج پر پیسے خرچ کرنے سے بہتر ہے کہ خدمت خلق کریں۔ (×)

۶۔ حج بڑھاپے میں کرنا چاہیئے تاکہ پھر کسی گناہ کا امکان نہ ہو۔ (×)

۷۔ جب تک لڑکیوں کی شادیاں نہ ہوجائیں کیسے حج پر جائیں۔ (×)

۸۔ بچے بڑے ہوجائیں پھر اطمینان سے حج کریں گے۔ (×)

**سوال** بتائیے وہ کونسے امامِ معصومؑ تھے جو 40 سال تک حج کے فضائل و مسائل بیان کرتے رہے؟

جواب: حضرت امام جعفر صادقؑ ۔

**سوال** بتائیے وہ کونسی صورت ہے جس میں انسان پر کئی بار حج واجب ہوسکتا ہے؟

جواب: اجیر بننے کی صورت میں۔

**سوال** وہ شخص جو حالتِ احرام میں ہو کیا وہ نہاتے وقت مکمل اِحرام اُتار سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔



☆ جس کے ہاتھ میں کتاب نہیں ہوتی اُس کے دل میں حکمت باقی نہیں رہ سکتی۔۔

**سوال** اگر مستحب طواف کی نمازِ طواف نہ پڑھی جائے تو کیا طواف باطل ہوجاتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** بتائیے علماء نے مکّہ میں طویل عرصے تک مستقل قیام کے مکروہ ہونے کی کیا اہم وجہ ذکر فرمائی ہے؟

جواب: عظمتِ کعبہ دل سے نکل جاتی ہے۔

**سوال** کیا شوگر کے مریض جن کے لئے انسولین کا انجکشن لگانا ضروری ہے کیا وہ حالتِ اِحرام میں یہ انجکشن لگا سکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا آیت اللہ خامنہ ای کی مقلّدہ خواتین حالتِ اِحرام میں ماسک منہ پر لگا سکتی ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

## قرآن

**سوال** بتائیے وہ کونسا سورہ ہے جس کا پڑھنا رسولِ خداؐ نے ایسا ہی قرار دیا ہے جیسے اُس نے شبِ قدر جاگ کر عبادت میں بسر کی ہو؟

جواب: سورۂ مُلک۔

**سوال** شبِ 23 رمضان کو کونسے دو سورہ تلاوت کرنے والے کے لئے چھٹے امامؑ نے قسم کھا کر جنت کا وعدہ کیا ہے؟

جواب: سورۂ عنکبوت ، سورۂ روم۔

☆ حافظے کی دوا کثرتِ مطالعہ اور کُتب بینی ہے۔

**سوال** امیر المومنینؑ نے عید کے دن کو کس عظیم دن سے تشبیہ دی ہے؟

**جواب:** روزِ قیامت سے۔

**سوال** قرآن کو بیچنا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** جائز ہے، البتہ بہتر ہے کہ پیسے قرآن بیچنے کی نیّت سے نہ لئے جائیں بلکہ جلد یا غلاف بیچنے کی نیت سے لئے جائیں۔

**سوال** کیا خواتین کے لئے تلاوتِ قرآن کے وقت سر کو ڈھانپنا ضروری ہے؟

**جواب:** اگر نامحرم سامنے نہ ہوں تو واجب نہیں ہے۔

**سوال** کیا قرآن کی تلاوت کا ثواب کسی زندہ شخص کو یا جس کی غیبت کی ہو اُسے بخشا جاسکتا ہے؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال** جہاں تلاوتِ قرآن ہو رہی ہو کیا وہاں باتیں کرنا حرام ہے؟

**جواب:** حرام تو نہیں ہے البتہ بہتر ہے کہ توجہ سے سنا جائے۔

**سوال** اگر قرآن موبائل فون میں محفوظ ہو تو کیا موبائل فون کو حمام وغیرہ لے جاسکتے ہیں؟

**جواب:** اگر یہ عمل توہین شمار نہ ہو تو جائز ہے۔

**سوال** جسے قرآن صحیح پڑھنا نہ آتا ہو کیا وہ بھی تلاوتِ قرآن کر سکتا ہے؟

**جواب:** جی ہاں البتہ صحیح طور پر پڑھنے کو سیکھنا چاہیئے۔

**سوال** کیا سجدۂ قرآن میں کوئی خاص دعا پڑھنا ضروری ہے؟

**جواب:** ضروری نہیں ہے۔



☆ جب اُندلس کو برباد کیا گیا تو غرناطہ کے عوام کے گھروں سے 10 لاکھ کتابوں کو نکال کر 10 روز تک اُنہیں جلایا گیا۔

**سوال** حضرت حوّا کا نام قرآن میں کس جگہ آیا ہے؟

**جواب:** قرآن میں کسی جگہ حضرت حوّا کا نام ذکر نہیں ہوا۔

**سوال** لفظ صیام قرآن میں کتنی بار آیا ہے؟

**جواب:** 3 بار۔

**سوال** وہ کونسا سورہ ہے جو سب سے آخر میں پیغمبرِ اسلامؐ پر نازل ہوا؟

**جواب:** سورہ وَالنَّصْر۔

**سوال** لفظِ رمضان پورے قرآن میں کتنی بار آیا ہے؟

**جواب:** فقط 1 بار۔

**سوال** قرآن میں سب سے بڑا کلمہ کونسا ہے؟

**جواب:** سورۂ حجر آیت 22 میں فَاَسْقَيْنَاكُمُوْهُ۔

## اسلامی کتابیں

**سوال** حضرت ابوطالبؑ کے ایمان کو ثابت کرنے کے لئے مشہور ترین کتاب ''ابوطالبؑ مظلوم تاریخ'' کس عالمِ دین کی لکھی ہوئی ہے؟

**جواب:** علامہ شیخ عبدالحسین الامینیؒ۔

**سوال** ''علاماتِ ظہورِ مہدیؑ'' پاکستان کے کس مشہور عالمِ دین کی لکھی ہوئی کتاب ہے؟

**جواب:** علاّمہ طالب جوہری صاحب قبلہ۔

اگر معصومینؑ کی سیرت کا بغور مطالعہ اور اُن کے روح پرور کلام کو پڑھیں تو اُن کی محبت خود بخود دل میں بڑھتی چلی جاتی ہے۔ (آیت اللہ ناصر مکارم شیرازی)

**سوال** اُردو زبان میں مشہور تفسیرِ قرآن **"انوار النجف"** کس پاکستانی عالمِ دین کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب: علّامہ حسین بخش جاڑا صاحب قبلہ۔

**سوال** بتایئے شیخ صدوقؒ کی وہ کونسی کتاب ہے جس میں اسلامی احکامات کی وجوہات اور علتیں بتائی گئی ہیں؟

جواب: عِلَلُ الشَّرَائِع۔

## اسلامی اصطلاحات

**سوال** مَطاف کسے کہتے ہیں؟

جواب: جس جگہ طواف کیا جاتا ہے۔

**سوال** شارع کسے کہتے ہیں؟

جواب: خداوندِ عالم اور پیغمبرؐ اکرم کو۔

**سوال** فتویٰ کسے کہتے ہیں؟

جواب: شرعی مسائل میں مجتہد کے نظریئے کو فتویٰ کہتے ہیں۔

**سوال** مجہول المالک کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ مال جس کا مالک معلوم نہ ہو۔

**سوال** فقہ کی اصطلاح میں ولی کسے کہتے ہیں؟

جواب: سرپرست کو مثلاً باپ یا دادا، کبھی شوہر یا حاکمِ شرع کو۔

**سوال** احتیاط کسے کہتے ہیں؟

جواب: عمل کو اسطرح انجام دینا جس کے بعد اپنی ذمّہ داری پورا ہونے کا یقین حاصل ہوجائے۔



کوئی اچھا اور نیک کام کسی حرام طریقے سے انجام نہیں دیا جا سکتا۔

## سابقہ انبیاءؑ

**سوال** کیا حضرت خضرؑ نبی ہیں؟

جواب: اکثر علماء کی تحقیق یہ ہے کہ وہ نبی نہیں ہیں ایک نیک مرد ہیں۔ البتہ بعض انکے نبی ہونے کے بھی قائل ہیں۔

**سوال** کیا کسی نبی کے آباواجداد کافر ہوسکتے ہیں؟

جواب: جی نہیں انبیّاء و آئمہؑ کے انوار پاکیزہ نسلوں میں منتقل ہوتے ہیں۔

**سوال** قرآن میں حضرت ابراہیمؑ کے والد آزر کا ذکر ہے جو بُت تراش تھے کیا یہ صحیح ہے؟

جواب: وہ حضرت ابراہیمؑ کے والد نہیں تھے بلکہ چچا تھے۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ مقامِ عصمت میں سارے معصومینؑ برابر ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

## عقائد

**سوال** کیا رسولؐ اکرم یا کسی امام معصومؑ سے کوئی بھول چوک، سہو و نسیان صادر ہوسکتا ہے؟

جواب: ہرگز نہیں۔ اُن کا ہر عمل حکمِ پروردگار ہوتا ہے۔

**سوال** کیا قرآن میں رسولؐ کے بعد کسی قسم کا اضافہ یا کمی ہوئی ہے؟

جواب: جی نہیں قرآن جو ہمارے گھروں میں موجود ہے یہ وہ ہی ہے جیسا زمانۂ رسولِؐ خدا میں موجود تھا۔

ایک مستحب کام ایسا ہے کہ جس کو ترک کرنا مکروہ قرار دیا گیا ہے
اور وہ ہے غسلِ جمعہ کو ترک کرنا۔

**سوال** کیا شیطان کسی مومن کو گناہ پر مجبور کرسکتا ہے؟

جواب: شیطان کا کام فقط وسوسۂ گناہ دل میں پیدا کرنا ہے اس وسوسہ پر عمل کرنا خود انسان کی غلطی ہے۔ شیطان کو مومن پر کوئی تسلّط نہیں دیا گیا ہے۔

**سوال** عقائد کے سلسلے میں بہت سے وسوسے جو دلوں میں آتے ہیں کیا خدا اُن پر بھی سزا دے گا؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا فرشتوں میں مذکّر اور مؤنث ہوتے ہیں یا اُن کی اُولاد ہوتی ہے؟

جواب: جی نہیں فرشتے نوری مخلوق ہیں اُن میں کوئی مذکّر و مؤنّث نہیں ہوتا اور نہ ہی اُن میں شادی اور اولاد کا سلسلہ ہوتا ہے۔

**سوال** کیا خدا کائنات کا نظام چلانے کے لئے ملائکہ کا محتاج ہے؟

جواب: جی نہیں وہ کسی کا محتاج نہیں ہے لیکن اُس نے کائنات کا نظام اسباب اور وسیلوں کے ذریعے چلانے کا نظام بنایا ہے جس کے لئے ملائکہ کی خلقت کی ہے۔

**سوال** کیا جنت و جہنم بھی اللہ کی مخلوق ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** گناہوں کی سزا بھگتنے کے بعد یا معافی ملنے کے بعد جنّت جانے والے وہاں ہمیشہ رہیں گے یا کسی مخصوص مدّت تک کے لئے رہیں گے؟

جواب: ہمیشہ ہمیشہ وہاں رہیں گے۔

**سوال** کیا ایمان لانے والے سب کا ایمان برابر ہوتا ہے؟

جواب: جی نہیں ایمان کے الگ الگ درجات ہیں۔



زیادہ سے زیادہ اس دعا کو پڑھنے سے نماز میں سستی اور کاہلی دور ہوجاتی ہے
رَبِّکَ الْغَنِیُّ ذُوالرَّحْمَۃِ -- (آیت اللہ بہجتؒ)

**سوال** کیا قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کا نظر آنا ممکن ہے؟

جواب: جی نہیں اللہ ہر قسم کی جسمانیت سے مبرّا ہے۔

## متفرق معلومات

**سوال** حضرت عیسیٰؑ کی ولادت کے بعد حضرت مریمؑ کو کونسی چیز کھانے کا حکم ہوا؟

جواب: کھجور۔

**سوال** روایات میں کھانا کھانے سے پہلے ہاتھوں کو دھو کر کپڑے سے خشک نہ کرنے کی کیا حکمت بیان ہوئی ہے؟

جواب: جب تک ہاتھوں میں تری رہتی ہے کھانے میں برکت رہتی ہے۔

**سوال** گرم گرم کھانا کھانے سے ممانعت کی کیا وجہ روایات میں ذکر ہوئی ہے؟

جواب: گرم کھانے سے برکت اور وسعتِ رزق ختم ہوجاتی ہے۔

**سوال** وہ کونسی دال ہے جسکو رسولِ خداؐ نے حافظہ بڑھانے والی شے قرار دیا ہے؟

جواب: مسور کی دال۔

**سوال** وہ کونسا پھل ہے جس کے متعلق امیر المومنینؑ نے فرمایا کہ: "اگر اسے کوئی بزدل کھائے تو وہ دلیر بن جاتا ہے"؟

جواب: بہی۔

**سوال** وہ کونسا پھل ہے جسے کھانے سے Depression کا مرض جاتا رہتا ہے

جواب: بہی۔

آیت اللہ العظمیٰ سید علی سیستانی فرماتے ہیں: جب امام خمینیؒ حیات تھے اُس وقت بھی میں ہر شب اُن کے لئے دُعا کیا کرتا تھا اور آج بھی ہر شب آقائے خامنہ ای کے لئے پابندی سے دعا کرتا ہوں۔



# مریضوں کی شفایابی کے لئے آیت اللہ بہجتؒ کے بتائے ہوئے 9 اہم اعمال

مرحوم آیت اللہ العظمیٰ آقائے بہجتؒ فرماتے ہیں کہ ان اعمال کو مریض کی شفا کی نیت سے انجام دیں، انشاءاللہ مکمل شفا حاصل ہو جائے گی:

۱ امام حسینؑ کی قبر کی مٹی کی بہت معمولی سی مقدار زمزم میں ملا کر اُس پر 70 مرتبہ سورۃ الحمد پڑھ کر مریض کو روزانہ کچھ مقدار مختلف اوقات میں دی جائے۔

۲ بہت سے غریبوں کو صدقہ دیا جائے خواہ صدقہ کی رقم تھوڑی تھوڑی ہی سب میں تقسیم کی جائے۔

۳ مریض کی شفا کی نیت سے روزانہ 7 بار سورۃ الحمد کی تلاوت کی جائے۔

۴ اگر ممکن ہو تو مریض کو معصومینؑ کی قبور پر لے جایا جائے۔ اگر وہاں لے جانا ممکن نہ ہو تو (اپنے وطن میں) مریض کا سینہ جس معصومؑ کی قبر کی سمت میں کیا جائے اُسی معصومؑ کی زیارت پڑھی جائے۔



بنو امیہ و بنو عباس کے مظالم سے تنگ آ کر ہندوستان آباد ہونے والے سادات مال و دولت نہیں بلکہ علومِ محمدؐ و آلِ محمد علیہم السلام پر مشتمل کتابیں اپنے کلیجے سے لگا کر ساتھ لائے۔

۵ جو بھی مریض کی عیادت کے لئے جائے وہ مریض کی شفا کی نیت سے سورۂ الحمد پڑھے۔

۶ مصائبِ محمدؐ و آلِ محمد علیہم السلام مریض کو اِس طرح سنائیں کہ وہ متاثر ہو جائے اور غمگین ہو کر گریہ کرے۔

۷ شفا کی نیت سے مریض کے لئے کئی بار حدیثِ کساء پڑھی جائے اور اس کی تلاوت کے وقت 'عوذ' کی خوشبو سلگائی جائے۔

۸ مریض کی شفایابی کے لئے ایک جانور ذبح کروا کر اُس کا گوشت غریبوں میں تقسیم کیا جائے۔

۹ نمازِ صبح کے بعد مریض (یا اُس کے رشتہ دار) دو رکعت نمازِ حاجت (نمازِ فجر کے طریقے سے) پڑھنے کے بعد 3 مرتبہ کہیں

اللّٰھُمَّ شُفِنِیْ بِشِفَائِکَ و دَاوِنِی بِدَوَائِکَ وَعَافِنِیْ بِعَافِیَتِکَ
(مِن بَلَائِکَ فَاِنِّی عَبْدُکَ وَابْنُ عَبْدِکَ)

اسکے بعد ایک مرتبہ کہیں

بِحُرْمَةِ الْاِمَامِ الْکَاظِمِ عَلَیْهِ السَّلَامُ

مولا علیؑ نے اپنی فضیلتوں کے ذریعے پچھلوں کو فراموش کرا دیا اور اَگلوں کو مشکل میں ڈال دیا۔۔

## خاکِ شفاء کی فضیلت

سوال: بتایئے وہ کونسے امامؑ تھے جو سجدہ کے لئے کربلا کی مٹی کو ایک تھیلی میں اپنے مُصَلّیٰ نماز میں ساتھ رکھتے تھے؟

جواب: حضرت امام جعفر صادقؑ ۔

سوال: امام زمانہؑ نے خاک شفاء کو میّت کے ساتھ کن جگہوں پر رکھنے کی ہدایت کی ہے؟

جواب: میّت کے چہرے کے نیچے یا چہرے کے سامنے۔

سوال: اگر کوئی خاکِ شفاء کی بنی ہوئی تسبیح کے ہر دانے پر تسبیحاتِ اربعہ پڑھے تو اُس کا کیا ثواب روایت میں ذکر ہوا ہے؟

جواب: اُس کے نامۂ اعمال میں خدا ہر دانے کے عوض 6000 نیکیوں کا اضافہ کرے گا اور وہ روزِ قیامت 6000 لوگوں کی شفاعت کر سکے گا۔

سوال: جب فرشتے آسمان سے زمین پر اُترتے ہیں تو جنّت کی حوریں اُن سے کیا لانے کی فرمائش کرتی ہیں؟

جواب: تھوڑی سی خاکِ شفاء لانے کی فرمائش کرتی ہیں۔





## اِس عظیم شخصیت کو پہچانیئے

جواب صفحہ 39 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

1۔ آپ وہ ہیں جن کے لئے رسولِ خداؐ نے فرمایا تھا کہ وہ اخلاق میں میری شبیہ ہے۔

2۔ آپ کے والدِ گرامی اپنے زمانے میں ابوالمساکین (مساکین کا باپ) اپنی سخاوت کی وجہ سے مشہور ہوئے اور آپ خود بحرالجود (دریائے سخاوت) کے نام سے مشہور ہوئے۔

3۔ آپ کے والد کی شہادت کے بعد رسولؐ نے آپ کے لئے فرمایا:

**”میں دنیا و آخرت دونوں جگہ اُن کا ولی ہوں“۔**

4۔ امیرالمومنین حضرت علیؑ اپنی بیٹی کی وجہ سے روزانہ آپ کے گھر تشریف لاتے تھے۔

5۔ آپ کی زوجۂ محترمہ کو ”اُمّ المصائب“ کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے۔

6۔ رسولِ خدا آپ کو بہت دُعائیں دیا کرتے تھے۔

7۔ آپ خود شدید بیماری اور آنکھوں کی خرابی کے باعث کربلا نہ جا سکے مگر اپنے دونوں بیٹوں کو امام حسینؑ پر قربان کر دیا۔ 8۔ آپ کی قبرِ مبارک جنّت البقیع میں ہے۔

## کیا آپ جانتے ہیں۔؟



کیا آپ جانتے ہیں کہ چیونٹی اور ہُدہُد کا ذکر قرآن میں حضرت سلیمانؑ کے قصّے میں آیا ہے، یہ دونوں جانور قوم کو نقصان سے بچانا چاہتے تھے۔۔

# کارآمد باتیں



★ شہد کھانے سے حافظہ بڑھتا ہے۔

★ جس گھر میں شہد ہو تو فرشتے اس گھر میں رہنے والوں کے لئے خدا سے بخشش طلب کرتے ہیں۔

★ شہد کو تمام پیغمبروںؑ نے برکت کی دعا دی ہے۔



جب انسان سفر کر کے کسی دوسرے شہر جائے تو وہاں جا کر پیاز کے استعمال کی تاکید کی گئی ہے کیونکہ پیاز اُسے اُس شہر کے امراض سے بچائے گی۔۔





★ انار کھانا 40 روز تک شیطان کو غمگین کر دیتا ہے۔

★ انار کھانے سے وسوسوں کا نفسیاتی مرض دور ہوتا ہے۔



امام رضاؑ نے فرمایا: انجیر کھانے کے بعد کسی دوا کی ضرورت نہیں رہتی۔۔



روایات میں زُکام کو اللہ کے سپاہیوں میں سے ایک سپاہی قرار دیا گیا ہے۔۔

**جواب : عظیم شخصیت پہچانیئے**

شہزادی زینبؑ کے شوہر ، حضرت عبداللہ ابنِ جعفرِ طیّارؓ

## مشتاقِ حج کیلئے پانچ اعمال




سوال: جو شخص حج پر جانے کا بہت مشتاق ہو مگر حالات ساتھ نہ دے رہے ہوں تو وہ کونسے اعمال انجام دے کر حج پر جا سکتا ہے۔؟

جواب:

١) سورۂ نباء اور سورۂ حج کی تلاوت کر کے۔

٢) ہر 3 دن بعد سورۂ جمعہ کی تلاوت کر کے۔

٣) 1000 دفع حج کی نیت سے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ باآوازِ بلند پڑھ کر۔

٤) 1000 بار حج کی نیت سے مَاشَاءَ اللّٰهُ پڑھ کر۔

٥) ہر نماز کے بعد یہ پڑھ کر:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ وَ اقْضِ عَنَّا الدَّيْنَ الدُّنْيَا وَ الْآخِرَه

اِن اعمال کو انجام دینے والا انشاءاللہ اُسی سال حج پر چلا جائے گا۔



## عالم پہچانیئے

جواب صفحہ 44 پر ملاحظہ کیجئے۔



١ آپ مدینے میں سعودی عرب کے بہت بڑے عالمِ دین تھے اور تمام بڑے مراجع کرام کے وکیل تھے۔

٢ آپ نے دینی تعلیم حوزۂ علمیہ نجف اور قم سے حاصل کی تھی۔

٣ آپ نے بہت مشکل حالات میں سعودی عرب کے شیعوں کی قیادت سنبھالی اور زندگی کے 45 سال سعودی عرب کے جیلوں میں قید رہے۔

٤ آپ کو جنّت البقیع کے انہدام کے خلاف آواز اُٹھانے پر 10 سال کے لئے قید کر دیا گیا۔

٥ آپ نے پوری زندگی وہابیت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر مکتبِ تشیّع کی خدمت کی۔

٦ آپ نے 100 سال کی عمر پائی۔

٧ آپ کو 27 جنوری 2011 کو مدینہ میں جنّت البقیع میں دفن ہونے کی سعادت حاصل ہوئی۔

انوکھی نصیحت

# کتاب کی فریاد

شہرِ علم اور بابِ مدینۃ العلم کے نام پر فلک شگاف نعرے لگانے والوں مجھ سے اِتنا دور کیوں ہو گئے ہو؟ میں اور میرا علم کبھی آپ کے لئے باعثِ افتخار ہوا کرتا تھا آج کیا ہو گیا ہے؟ میں آپ کے ہاتھوں میں موبائل فون اور T.V کا Remote دیکھ کر تڑپ جاتی ہوں۔

اہلِ علم کبھی مجھے خوشبو کی دھونی دیا کرتے تھے۔ مجھ پر کبھی گرد نہ جمنے دیتے تھے اور ایسا سلوک کرتے تھے جیسے کسی زندہ سے کیا جاتا ہے، میں بھی تنہائی میں اُن کی مونس ہوتی تھی۔ اُن کو پاکیزہ قصّے سناتی تھی اور نبیوں اور آئمہؑ کی تعلیمات سے روشناس کراتی تھی۔ لیکن اَفسوس! آج فقط لائبریریوں کے قبرستانوں میں دفن ہوں۔

میں وہی ہوں جس سے گفتگو کے لئے مومنین راتوں کو جاگ کر گزارتے تھے اور مجھ سے باتیں کرتے نہ تھکتے تھے۔

آپ کو معلوم ہے نا کہ فقط مجھے پڑھ کر ہی قوموں نے ترقی کی ہے، دنیا کمانے والوں نے دنیا کمائی اور طالبانِ آخرت بھی جنت حاصل کر گئے۔ کونسی دولت ہے جو میرے پاس نہیں۔ اِس خزانے کے ہوتے ہوئے پھر آپ اِتنے مفلس و قلّاش کیوں ہیں؟





دریا کے پاس رہنے والے اتنے پیاسے کیوں ہیں؟

میرے خزانۂ علمی انبیّاء و آئمہؑ و علماء کے جواہراتِ علمی سے پُر ہیں۔ جب آپ کسی کے گھر جائیں تو وہ احترام کرتا ہے، خدمت انجام دیتا ہے آپ جب بھی کتاب کھولتے ہیں تو گویا علم کے دروازے پر پہنچ جاتے ہیں اب میں اتنی بے مروّت بھی نہیں کہ اپنے گھر آنے والوں سے بدسلوکی کا برتاؤ کروں آپ مجھے ہاتھوں میں تو اُٹھائیے دیکھئیے کیسے میں علوم و مطالب کو آپ پر نچھاور کرتی ہوں۔

پہلے زمانے کے مومنین، گھر میں آگ لگنے پر مال و دولت کے بجائے کتابوں کو بچاتے تھے۔ مجھے حاصل کرنے کے لئے نذریں مانا کرتے تھے، گھر کا سامان اور جسم کے کپڑے بیچ کر مجھے خرید کر لاتے تھے، میرا ایک نسخہ حاصل کرنے کے لئے کئی کئی سال کی نمازیں اِجارے پر پڑھتے اور روزے اِجارے پر رکھا کرتے تھے۔

آج میری اتنی بے عزّتی اور اِتنی بے توقیری کہ مفت میں بھی حاصل ہو جاؤں تو کوئی مجھے ہاتھ لگانے کے لئے تیّار نہیں ہوتا۔ اے کتابِ خدا، صحیفۂ فاطمہؑ اور کتابِ علیؑ کے ماننے والوں مجھ سے کیوں اتنی اجنبیت ہو گئی ہے؟

کیا آپ کے پاس میرے لئے دن کے 24 گھنٹوں میں کچھ وقت بھی نہیں مجھ سے عہد کریں کہ آج سے میرا مطالعہ شروع کر دیں گے ورنہ اِس جہالت کے ساتھ بابِ مدینۃ العلم کا نعرۂ حیدری لگانا چھوڑ دیں گے۔ مومنین بتائیے اِس میں سے آپ کو کیا چیز منظور ہے۔؟



والسّلام
آپ کی گمشدہ میراث
کتابِ علم

مدرسۃ القائمؑ کے زیرِ اہتمام، چہلمِ امامِ مظلومؑ کے موقع پر مسجد و امام بارگاہ خیر العمل میں لگائے گئے کتابوں کے اسٹال کی چند تصویری جھلکیاں۔۔








**جواب : عالم پہچانیئے** ----- حجۃ الاسلام شیخ محمد علی العمریؒ